# مجربات

# امراض مردانہ

کے

# 100 انمول ہیرے

قلمی

ترتیب

حکیم علی ضیاء احمد

# تحفہ: نسخہ خاص برائے اولادِ نرینہ

- چھوٹی الائچی - لاجونتی - تالمکھانہ - موصلی سفید - تخم پنیر (ہر ایک دو دو تولہ)
- سفید فولاد - ثعلب پنجہ - (ایک ایک تولہ)
- بھنے ہوئے کالے چنے - مغز بادام - (ڈھائی ڈھائی تولہ)
- کوزہ مصری - چھلکا اسبغول - (پانچ پانچ تولہ)
- کمرکس - (آدھا تولہ)

---

تمام اجزاء کو (ماسوائے چھلکا کے) پیس کر چھلکا ثابت ملالیں اور اس پورے مرکب کی بیس (20) پڑیاں بنالیں۔ صبح نہار منہ ایک پڑیا پانی کے ہمراہ اور ایک پڑیا رات کو سوتے وقت دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

حکیم علی ضیاء احمد

# فہرست

# فہرست

# فہرست

# فہرست

# فہرست

# فہرست

# فہرست

# انتساب



میں اپنی اس کاوش کو اُن حکماء حضرات کے نام معنون کرتا ہوں جو اس فنِ شریف سے مخلص ہیں، دِل میں خوفِ خدا اور خدمتِ خلق کا جذبہ رکھتے ہیں، نسخہ جات کے بتانے میں بخل سے کام نہیں لیتے، رزقِ حلال کمانے کی فکر کرتے ہیں، غرباء، مساکین بیواؤں اور بے یار و مددگار افراد کا طب کے حوالے سے خیال رکھتے ہیں اور طبی نسخہ جات کو ایلوپیتھی ادویات کی آمیزش سے پاک رکھ کر نفیس نسخہ جات میں خیانت نہیں کرتے۔

آخر میں اِن صفات کے حاملین حکماء حضرات کے حق میں دعا گو ہوں کہ اللہ تعالیٰ اُن کی عُمر اور رزق میں برکت عطا فرمائے۔

آمین ثم آمین

# دیباچہ



بیاض "امراضِ مردانہ کے سو انمول ہیرے" آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ اس بیاض کے تمام نسخہ جات آزمودہ اور خاندانی تجربات و معمولاتِ مطب ہیں۔ یہ وہ چوٹی کے مجربات ہیں جو کبھی خطا نہیں گئے۔ اگر صحیح تشخیص کر کے انہیں استعمال کیا جائے تو ہر ایک نسخہ کسی ہیرے سے کم ثابت نہیں ہوگا۔

یہ نسخہ جات سال ہا سال کی محنتِ شاقہ اور تجربات و آزمائش کے بعد معمولِ مطب بنائے گئے ہیں۔ تمام نسخہ جات بنانے میں آسان، قیمت کے لحاظ سے کم خرچ اور فوائد میں بے مثال ہیں۔ جب آپ انہیں استعمال میں لائیں گے تو تعریف کیے بغیر نہیں رہ سکیں گے۔ اور دیگر نسخہ جات کی تلاش سے بھی بے نیاز ہو جائیں گے

فقط: مصنف

# اصولِ علاجِ ضُعفِ باہ



۱۔ اوّل نامردی کے اسباب کو دریافت کریں۔ جب سبب واضح ہوجائے تو علاج بہت آسان ہوجاتا ہے۔ علاج کے واسطے تین اصول قدیم حکماء نے وضع کیے ہیں۔

۱۔ تسکین۔ ۲۔ تقویت۔ ۳۔ تحریک۔

۱۔ مسکنات سے دماغ اور اعصاب کا اضطراب اور بے قراری دور ہوجاتی ہے۔ ہیجان اور خرش بھی دور ہوجاتی ہے۔

۲۔ مسکنات کے بعد مقویات کھلا کر معدہ، جگر، دل، اعصاب اور دماغ کو تقویت دی جاتی ہے تاکہ کثرتِ جماع یا جلق وغیرہ سے جو کمزوری واقع ہوگئی ہے۔ اس کی تلافی ہوجائے۔

۳۔ تیسرے نمبر پر اعصاب کو تحریک دی جاتی ہے تاکہ شہوانی لہر عود کر آئے تاکہ اعصاب کی بے حسی اور تسکین کلّی طور پر ختم ہوجائے اور ضعفِ باہ، قوتِ باہ میں تبدیل ہوجائے

# تجویزِ دواء و غذا ضعفِ باہ



اصولِ تجویزِ دواء میں لمبے چوڑے نسخوں کی بجائے کم اجزاء والے نسخے ہمیشہ زیادہ کامیاب ثابت ہوتے ہیں۔ ضعفِ باہ کے سلسلہ میں نسخہ تجویز کرتے وقت ان تین باتوں کا ہمیشہ خیال رکھیں۔ ان شاءاللہ نسخہ کبھی ناکام نہیں ہوگا۔ دوسرے لفظوں میں آپ جو بھی دواء یا غذا تجویز کریں اس میں ان تین خوبیوں کا ہونا لازمی ہے:

۱۔ مجوزہ دواء ریح غلیظ پیدا کرے۔

۲۔ مجوزہ دواء میں مطلوبہ حرارت بمطابق جسم موجود ہو۔

۳۔ مجوزہ دواء اپنے اندر تقویت کا مادہ رکھتی ہو۔

یاد رہے پوری طبی ادویہ میں چنا ایک واحد مفرد دوا ہے جس کے اندر یہ تینوں خواص یا خوبیاں بدرجہ اتم موجود ہیں۔

# معجون کیسری خاص

۱۔

حکیم علی ضیاء احمد

عاقرقرحا۔ زنجبیل۔ خولنجاں۔ دارچینی۔ بداری کند
مغز بنولہ۔ ھر ایک پچاس گرام۔ کندر۔ تخم گندنا ہر ایک
تیس گرام۔ قرنفل بیس گرام۔ شہد سہ چند۔ زعفران آدھا
تولہ۔ تمام ادویہ کا سفوف بنائیں اور شہد خالص
میں ملاکر معجون تیار کریں۔

مقدار خوراک سات ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ
نیم گرم استعمال کریں۔

تمام مردانہ امراض کا بے مثل علاج ہے۔ مقوی
باہ اور مقوی اعصاب ہے۔ جنسی ہارمون بڑھانے میں
بہترین ٹانک ہے۔ مقوی، محرک اور نعوظ آور ہے۔
سرد امراض میں مفید ہے اور چالیس سال سے زائد
عمر کے افراد کے لیے تحفہ ہے۔

# معجون منتشر

-۲



مستقاقل - بوزیدان - بہمن سُرخ - بہمن سفید - تودری سُرخ - لسان العصافیر - حبّ القلقل - حب الزلم - تخم بصل تخم بالیوں - تخم ترب - تخم گزدر - ہر ایک پندرہ تولے پینگ تخم جرجیر - مغز نارجیل - روغن پستہ ہر واحد پانچ پانچ تولہ - شہد خالص - تمام ادویہ کے ہم وزن -

تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر معجون تیار کریں اور چھ ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ دودھ شیریں کے استعمال کریں -

قوتِ باہ کو بھڑکانے کے لیے مجرب اور عجیب و غریب نسخہ ہے -

دودھ شیریں کا مطلب ہے کہ "دودھ میں چینی ملا کر میٹھا کیا ہوا ہو"-

# اکسیرِ ورمِ طحال

-۳



خراطین زندہ ایک سیر لے کر ترش چھاچھ میں ڈال کر رکھ دیں۔ صبح کو نکال لیں صاف ہوں گے۔ اب گائے یا بھینس کا صاف گوبر کسی تھالی میں لیں تاکہ اس میں مٹی وغیرہ نہ مل جائے۔ اب خراطین کو اس گوبر میں ملا کر اُپلے بنالیں لیکن یہ خیال رکھیں کہ اُپلے سالم رہیں اور خراطین ٹوٹ نہ جائیں۔ اب ان اُپلوں کو صاف ستھری جگہ پر رکھ کر سُکھالیں اور بااحتیاط جلا کر خاکستر کو پانی میں دھو ڈالیں۔ خراطین ریشم کی مانند باریک بالوں کی طرح نیچے سے برآمد ہوں گے۔ ان کو ایک چھٹانک نیاز بو کے نگدہ میں گل حکمت کر کے دو سیر اُپلوں کی آگ دیں۔ شگفتہ ہوگا۔ پیس کر رکھ لیں۔ قوتِ باہ کے لیے ایک خس کافی ہے۔ قوتِ باہ اس قدر بڑھ جاتی ہے کہ ضبط مشکل ہو جاتا ہے۔ ایسی صورت میں دہی پلانا اس کا توڑ ہے۔

# اکسیر نامردی

-۴۳



عاقر قرحا ایک تولہ کو پتہ بیل میں ڈال کر پتہ کا منہ باندھ کر لٹکا دیں۔ جب خشک ہو جائے تو عاقر قرحا نکال کر خشک کریں اور پیس کر محفوظ رکھیں۔

مقدار خوراک اس کی ایک رتی ہمراہ دودھ گائے ایک سیر ہے۔ بیرونی طور پر قدرے شہد میں ملا کر بطور طلاء بھی استعمال میں لائیں۔

قوت باہ، لغوذ، انتشار اور امساک لانے میں عجیب اثر رکھتا ہے۔ ایک دو ہفتے اندرونی اور بیرونی استعمال جاری رکھیں۔

نوٹ

عاقر قرحا کا اصلی اور عمدہ ہونا نہایت ضروری ہے۔

# لطفِ شباب

۵-

۱- سمّ الفار سفید ........ ۱ تولہ
۲- شنگرف رومی ........ ۱ تولہ
۳- افیون خام ........ ۱ تولہ
۴- زردی بیضہ مرغی دیسی ...... ۱۶ عدد

..........

اوّل پہلی تینوں ادویہ کو مبالغہ سے کھرل کریں۔ بعدہٗ ان کو زردیوں میں ملا کر خوب کھرل کریں۔ تاآنکہ گولیاں بن سکیں۔ اب گولیاں بقدر دانۂ خشخاش تیار کر لیں۔

ایک گولی ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ زبردست مقوی باہ اور اعلیٰ درجہ کی ٹانک ہیں۔

..........

# معجون مایوسین

۶- حکیم علی ضیاء احمد

مغز پنبہ دانہ چار تولہ- دار چینی- قرنفل- مغز چلغوزہ تخم انگن- ہر ایک تین تولہ- شقاقل مصری- زنجبیل ہر ایک دو تولہ- کائپھل ڈیڑھ تولہ- قسط شیریں- تخم کتان بریاں- مصطگی رومی ہر ایک- ایک تولہ- شہد سہ چند تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر شہد کف گرفتہ میں ڈال کر معجون تیار کریں- خوراک اس کی آدھا تولہ سے سات ماشہ تک صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ پیے-

..........

ضعفِ باہ اور کمیٔ شہوت کے مایوس مریضوں کے لیے آبِ حیات ہے- علاوہ ازیں دشواریٔ تنفس اور دمہ کے مریضوں کے لیے بھی بہت مفید ہے-

# معجون غایت مہی

۷۔



تخمِ ترب ۔ تخمِ شلغم ۔ تخمِ پیاز ۔ زنجبیل ۔ موصلی سیاہ ۔
موصلی سفید ۔ فلفل دراز ۔ قرنفل ۔ عاقرقرحا ۔ خولنجان ۔
دارچینی ۔ بسباسہ ۔ جوز لوا ۔ ہر ایک ۔ ایک تولہ ۔
مغز پستہ چار تولہ ۔ شہد خالص اکاون تولہ ۔

---

تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں
اور شہد میں ملا کر حسب دستور معجون بنا لیں ۔
مقدار خوراک اس کی ایک ایک تولہ صبح و شام نہار
منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں ۔ دودھ جوشیدہ
اور شیریں ہونا چاہیے ۔

غایت درجہ مقوی باہ ۔ مشتہی اور
مولد ہے ۔۔۔

# معجون شدّت انتشار

۸-



عاقرقرحا۔ مغز پستہ۔ تخم پیاز۔ زنجبیل۔ ہر ایک چار چار تولہ۔ فلفل دراز۔ فلفل سیاہ۔ جائفل۔ ریگ ماہی مغز ناریل ہر ایک تین تین تولہ۔ خولنجاں۔ تخم حرمل ہر ایک دو۔دو تولہ۔ تخم شلغم چھے تولہ۔ شہد خالص سوا سیر۔

تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر حسب طریق معجون بنائیں اور ایک ایک تولہ کی مقدار میں صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ قوّتِ باہ اور شدتِ انتشار کے لیے بے حد مفید ہے۔

نوٹ: جو عورت جنسی طور پر برودت کا شکار ہو گئی ہو، اگر یہ معجون اس عورت کو کھلا دی جائے تو اس کی شہوت بھی عود کر آتی ہے اور پھر مرد کے بغیر اُسے چین نہیں آتا۔

# گوہرِ نایاب مکمل سیٹ



-۹

۱- گولیاں: کشتہ شنگرف - عاقرقرحا - زعفران - ریگ ماہی - جاوتری مغز جائفل - جند بیدستر - ہر ایک - ایک تولہ - کشتہ یاجوہر سم الفار تین ماشہ - مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنائیں۔

۲- لعوبِ کبیر دس تولہ - خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا پانچ تولہ - جواہر مہرہ - ایک ماشہ - (تمام ہمدرد کی) مکس کر کے رکھ لیں۔

۳- روغنِ مالکنگنی - روغنِ زیتون - روغنِ پستہ - ہر ایک ایک تولہ - روغنِ لونگ تین ماشہ - روغنِ دارچینی دو ماشہ - فاسفورس ۲ ماشہ - تمام کو ایک شیشی میں ڈال کر بند کر کے گرم پانی میں ڈال کر پھر نکال کر ملائیں حل ہو جائیں گے - محفوظ رکھیں -

استعمال: ایک گولی صبح و شام کھانا کھانے کے بعد ہمراہ دودھ۔
: خمیرہ مرکب - تین تین ماشہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ۔
: طلاء کی صبح و شام مالش کریں - پٹی کی کوئی ضرورت نہیں۔

# معجونِ شباب

۱۰-

مغز تخمِ کونچ- گوکھرو- ستاور- بالچھڑ- مغز پنبہ دانہ- ہر ایک تین تین تولہ- بچ- چوب چینی- تخم گذر- تخمِ پیاز تخمِ شلغم- موصلی سیاہ - ہر ایک ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ- اِندر جو شیریں- زنجبیل- خولنجاں- ہر واحد ایک ایک تولہ- کندر مرچ سیاہ- قرنفل- فلفل دراز- نرکچور عاقرقرحا- ہر ایک آدھا آدھا تولہ- شہد ایک سیر

تمام ادویہ کا ریک سفوف تیار کریں اور شہد میں ملاکر معجون تیار کریں-

مقدار خوراک ماشہ تا ماشہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ نیم گرم استعمال کریں-

---

انتہائی مقوی باہ اور جاذب اور آزمودہ ہے-

# امتحانِ برداشت

١١-



پوست بیخ مدار پانچ ماشہ
شنگرف رومی - چوتھائی رتی
دودھ ......... تین پاؤ

..........

پوست بیخ مدار جو کوب شدہ اور شنگرف رومی کو سوتی کپڑے کی پوٹلی میں رکھ کر تین پاؤ دودھ میں لٹکا کر جوش دیں۔ خیال رکھیں کہ پوٹلی برتن کے پیندے سے نہ لگے۔

جب اُبلتے اُبلتے دودھ اڑھائی پاؤ رہ جائے تو پوٹلی کو دودھ سے نکال کر پھینک دیں اور دودھ کو ہلکا سا شیریں کر کے نوش فرمائیں۔

..........

صرف سات دن کا استعمال کر کے اپنے ضبط اور قوتِ برداشت کا امتحان کر لیں۔

# ایک انوکھا نسخہ

۱۲-



۱- تخمِ تارا میرا -
۲- چھلکا اسبغول -
۳- مغز بادام شیریں -
۴- مصری کوزہ —

چاروں ادویہ ہموزن لے کر سفوف بنائیں - ایک تا دو چمچ سفوف صبح و شام نہار منہ یا کھانے کے ایک گھنٹہ بعد ہمراہ دودھ استعمال کریں -

## فوائد

۱- زبردست مقوی باہ اور مولد منی ہے -

علاوہ ازیں

۲- دو تین ماہ مسلسل استعمال کرنے سے خونی اور بادی دونوں قسم کی بارہ سال مدت تک کی بواسیر ختم ہو جاتی ہے -

۳- گیس، قبض، ریح اور دردوں کے لیے بھی مفید ہے -

# ایک شاہی نسخہ

۱۴-



۱- صبح و شام آدھا آدھا چمچ اس معجون کا دودھ کے ہمراہ استعمال کریں:-

(۱)- لونگ ...... پانچ تولہ

(۲)- رائی ...... پانچ تولہ

(۳)- دارچینی ...... دس تولہ

(۴)- شہد ...... ساٹھ تولہ۔

- - - - - - - - -

۲- رات کو ایک نخودی گولی اس نسخہ کی کھائیں۔

(i) - کچلہ مدبّر ..... ایک تولہ

(ii) - زعفران ..... ایک تولہ

(iii) - جند بید ستر ...... ایک تولہ

(iv) -- افیون ..... ایک تولہ

قوتِ باہ کو از سرِ نو پیدا کرنے کے لیے یہ ایک چوٹی کا نسخہ ہے - مایوسی نہیں ہو گی - ان شاء اللہ

# تریاقِ زندگی موسمِ سرما



۱۴-

عاقر قرحا۔ جاوتری۔ سرد چینی۔ جڑپان۔ سات سات ماشہ دارچینی۔ مغز جائفل۔ لونگ۔ دانہ الائچی خورد۔ مرچ سفید ایک ایک تولہ۔ ثعلب مصری۔ اسگند۔ سنڈھ۔ موصلی سیاہ۔ دو دو تولہ۔ موصلی سفید تین تولہ۔ گوند کیکر۔ آرد دال ماش۔ مغز بادام شیریں۔ آرد خرما۔ مغز پستہ۔ ایک ایک پاؤ۔ مغز پنبہ دانہ آدھ پاؤ۔ روغنِ گاؤ ایک سیر۔ چینی ڈیڑھ سیر۔

مناسب مقدار گھی میں آرد ماش اور گوند کیکر الگ الگ بریاں کر کے الگ الگ رکھیں۔ اب چینی کی چاشنی تیار کر کے اس میں پسی ہوئی گوند ڈال کر اس قدر گھوٹیں کہ خوب لیس چھوڑ دے۔ بعدہ دیگر ادویہ ڈال کر مکس کریں اور آگ سے نیچے اتار کر پسے ہوئے مغزیات شامل کر لیں۔ تین تین تولہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ یا ویسے ہی کھانے سے چالیس دن میں مقوی ادویات سے مستغنی کر دے گا۔

# تریاقِ زندگی موسمِ گرما

۱۵۔



مغز بادام دس تولہ۔ موصلی سفید انڈین پچاس تولہ۔ شیر گاؤ پانچ سیر۔ گھی دیسی آدھا سیر۔ چینی دو سیر۔ ستاور۔ مغز جائفل اسگند۔ مرچ سفید۔ گوکھرو۔ زیرہ سیاہ۔ اجمود۔ چرک۔ سنگھاڑہ مگھاں۔ اجوائن دیسی۔ آملہ۔ کچور۔ کشنیز۔ لوست ملیلہ زرد۔ لونگ ناگرموتھا۔ سمندر سوکھ۔ پیلا مول۔ جاوتری۔ ناگ کیسر۔ ملٹھی مغز تخم کونچ۔ تالمکھانہ۔ دانہ الائچی کلاں۔ دانہ الائچی خورد دار چینی۔ زعفران۔ آدھا آدھا تولہ۔ کنجد مقشر ایک تولہ کشتہ چاندی ایک تولہ۔

مغز بادام کو پہلے چار گھنٹے دودھ میں بھگو کر پھر نکال کر چھیل لیں اور باریک پیس کر دودھ میں ملائیں۔ پھر موصلی ڈال کر اتنا کھویا بن جانے پر گھی میں بھونیں۔ اب چینی کی چاشنی بنا کر تمام ادویہ سفوف کر ڈال کر معجون بنائیں۔ ایک تا چار تولہ کی مقدار میں صبح و شام ہمراہ دودھ تازہ کھائیں۔ موسمِ گرما کے لیے اس کے مقابلہ کا مقوی نسخہ کوئی نہیں ہے۔

# معجون عدیم النظیر

-۱۲



تخم کونج عمدہ بیس تولہ لے کر دودھ میں ابالیں۔ جب نرم ہو جائیں تو چھلکا دور کر کے پیس لیں اور لڈوؤں کی طرح بنا کر دیسی گھی میں تل لیں۔ پھر انہیں ہاتھ سے باریک کر لیں اور مندرجہ ذیل ادویہ کا سفوف شامل کر لیں:

لونگ۔ جائفل۔ جاوتری۔ دانہ الائچی خورد۔ دارچینی ہر ایک آدھا آدھا تولہ۔ ورق چاندی ایک تولہ۔ شہد خالص چالیس تولہ۔

حسب دستور معجون تیار کریں۔

اس نسخہ کو "اکسیر عشرت" کے نام سے بھی ہم موسوم کرتے ہیں۔ خوراک اس کی چھ ماشہ ہے۔ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

عجیب و غریب مقوی باہ نسخہ ہے۔ دوران استعمال تیل۔ اچار۔ چٹنی اور سرکہ وغیرہ کا پرہیز لازمی کریں۔ دونوں موسموں میں قابل استعمال ہے۔

# حیاتین



-۱۷

- جنسنگ - پانچ تولہ
- دارچینی - پانچ تولہ
- عاقرقرحا - پانچ تولہ
- خولنجاں - پانچ تولہ
- گوکھرو - پانچ تولہ
- لوجونتی - تین تولہ
- گوند کیکر - تین تولہ

تمام ادویہ کا انتہائی باریک سفوف تیار کر کے آدھا آدھا ماشہ کے کیپسول بھر لیں۔ ایک کیپسول صبح اور ایک کیپسول رات کو نیم گرم دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

فوائد

جنسی قوت کے لیے خاص طور پر اور جسمانی طاقت کے لیے عام طور پر مفید ہیں۔

# اکسیر نامردی

۱۸-



شنگرف رومی اتولہ - پوست بیضہ مرغ اتولہ
پہلے پوست بیضہ مرغ کا اندرونی پردہ صاف
کر لیا جائے۔

اب اوّل پوست بیضہ مرغ کو خوب کھرل
کریں - پھر شنگرف کو بھی خوب کھرل کریں - اب
دونوں کو آدھ پاؤ گودۂ گھیکوار گندل میں کھرل
کریں - سخت ہونے پر ٹکیہ بنالیں اور ایک کوزہ
گِلی میں گِل حکمت کر کے پندرہ سیر اوپلوں کی آگ
دیں - سرد ہونے پر نکال لیں اور اس سفید کشتہ
کو پیس لیں پھر اس میں آبِ برگِ پان ایک پاؤ
بذریعہ کھرل خشک کریں - اب اس میں ایک ماشہ
زعفران ڈال کر کھرل کریں اور دانہ جوار سے برابر
گولیاں بنا کر ایک گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ
دودھ استعمال کریں - تین چار گولیوں سے مرد ہو گا

# زنجفر اکسیری

۱۹-



ایک تولہ شنگرف کو سالم ڈلی لیں۔ اب آدھ پاؤ لہسن کو کوٹ کر اس کی دو ٹکیاں بنالیں۔ ایک ٹکیہ میں گڑھا بنا کر اس میں چھ ماشہ مالکنگنی باریک کر کے آدھا ڈال دیں۔ اس کے اوپر شنگرف رکھ دیں۔ پھر اس کے اوپر بقایا آدھا مالکنگنی ڈال دیں اور اوپر لہسن کی دوسری ٹکیہ رکھ کر کنارے اچھی طرح ملا دیں۔ اب اس ٹکیہ کو توے پر رکھ کر نیچے تھوڑی تھوڑی آگ جلائیں یہاں تک کہ لہسن کا پانی خشک ہو جائے۔ پھر شنگرف کو نکال کر ایک تولہ لہسن کے پانی میں خوب کھرل کریں اور خشک ہونے پر مٹر کے دانہ کے برابر گولیاں بنالیں۔ ایک گولی رات کو ہمراہ دودھ گائے استعمال کریں۔ چالیس سال سے زائد عمر کے افراد استعمال کریں اور خوب لطف اندوز ہوں۔

# شرابِ اَستافیل

۲۰۔



ترجمہ: ایک عدد پختہ لے کر اس کے دو حصے کر لیں۔ ایک حصّہ کو گودہ سے خالی کر لیں اور دوسرا ویساہی رہنے دیں۔ اب خالی حصّہ میں کشمش بھر دیں اور دوسرا سالم حصّہ بغیر خالی کیے اس کے اوپر رکھ کر خوب اور اچھی طرح باندھ دیں۔ اکیس دن تک دھوپ میں رکھیں بس طاقت کا نسخہ تیار ہے۔

---

صاف کر کے بَن چھان کر شربت بوتل میں بھر لیں اور محفوظ رکھیں۔

طریقہ استعمال

پانچ تولہ یہ شربت رات کے وقت استعمال کریں اور قدرت کا تماشہ دیکھیں۔

# فقیری نسخہ

۲۱-



۱- سُنڈھ -
(ڈیڑھ تولہ)

۲- قرنفل
(ڈیڑھ تولہ)

۳- عقرقرحا
(ڈیڑھ تولہ)

۴- زردی بیضہ مرغی دیسی
(دس عدد)

۵- شہد خالص: آدھ پاؤ

---

تمام ادویہ کو الگ الگ پیس کر زردی بیضہ مرغ میں ملا کر خوب کھرل کریں اور اور شہد میں ملا کر معجون بنائیں۔ ایک تولہ کی مقدار میں رات کو استعمال کریں۔ بے حد مقوی باہ ہے۔

# اکسیر مرگ موش

-۲۲



سم الفار سفید اور افیون خالص ہموزن لے کر ان کو الگ الگ باریک پیس لیں اور پھر باہم ملا کر ایک شیشی میں مضبوطی سے بند کر کے اس شیشی کو چالیس دن آروڑی میں دفن کر دیں۔

چالیس دن کے بعد دوا نکال کر کوٹیں اور دانہ باجرہ سے قدرے بڑی گولیاں بنا لیں۔

مریض کو صرف چودہ (۱۴) گولیاں بطور کورس کھلانی ہیں۔ صرف رات کے وقت ایک گولی روزانہ ہمراہ دودھ استعمال کرنی ہے۔ گئی گزری قوت باہ کا اعادہ ہو جاتا ہے اور ساری زندگی شرمساری کا داغ دھل جاتا ہے۔

آزمائش شرط ہے۔

# ہر فن مولا

۲۳-

(مقوی و ممسک)

۱- شنگرف رومی ـ ـ ـ چھے ماشہ
۲- سم الفار سفید ـ ـ ـ چھے ماشہ
۳- افیون خالص ـ ـ ـ چھے ماشہ

۴- چھوہارے حسب ضرورت



۵- نر چڑے حسب ضرورت

تمام ادویہ (پہلی تین ۳) کو اچھی طرح پیس کر چھوہاروں میں گٹھلی نکال کر بھر دیں اور چھوہاروں کو چڑوں کے پیٹ میں بھر کر گھی میں بھون لیں۔ جب سوختہ ہوں تو تمام کو کوٹ کر تین رتی کی گولیاں بنائیں۔ ایک گولی بوقت عصر کھلا کر خوب دودھ پلائیں۔ رات کو غذا نہ کھائیں۔

# ۲۴۔ حبّ اسرار



نسخہ: سم الفار۔ پارہ مصفّیٰ۔ افیون۔ مصری

اوّل سم الفار اور پارہ کو اس قدر کھرل کریں کہ پارہ نابود ہو جائے۔ اس کے بعد افیون ملا کر دو ہفتہ تک کھرل کریں۔ بھوسلے رنگ کا سفوف بنے گا۔ اب اسے آبِ برگِ پانِ معطّر ایک ہفتہ تک کھرل کریں اور اسے الگ رکھیں۔ اب یہ دوا ایک تولہ اور عاقر قرحا۔ خولنجاں۔ دار چینی۔ قرنفل جلوتری۔ مغز بادام۔ خراطین سب ایک ایک تولہ۔ زعفران چھ ماشہ۔ شامل کر کے آبِ برگِ پانِ معطّر میں دو روز تک کھرل کر کے نخودی گولیاں بنائیں۔

جاہ کو بڑھانے اور امساک پیدا کرنے میں لاجواب چیز ہے۔ ایک گولی روزانہ یا تین گھنٹہ قبل ہمراہ دودھ لیں۔

# حبِّ سیماب

۲۵-



سیماب مصفّی - گندھک مصفّی - افیون - عاقرقرحا - بزرالبنج - خولنجاں - جوزلیوا - قرنفل - سب ایک ایک تولہ - عرقِ برگِ پان دس تولہ -

سیماب اور گندھک کی کجلی بنائیں اور پھر باقی تمام ادویہ باریک پیس کر اس میں ملا کر عرقِ برگِ پان ڈال ڈال کر کھرل کرتے جائیں - جب گولی بننے کے قابل ہو جائے تو نخودی گولیاں بنائیں -

ایک ایک گولی صبح دوپہر شام کھانا کھانے کے بعد ہمراہ دودھ دیں - وقتی امساک کے لیے دو گولیاں وقتِ خاص سے دو تین گھنٹے پہلے ہمراہ دودھ استعمال کریں - سرعتِ انزال کے خاتمہ کے لیے بے عدیل گولیاں ہیں - البتہ نمک ترشی اور مرچ سرخ کم استعمال کریں -

# سفوفِ عسری

-۲۶

تالمکھانہ بریاں۔ خشخاش۔ کنجد مقشر۔ مغز پستہ۔ مغز پنبہ دانہ
تخم جرجیر۔ مغز حبِ قرطم۔ بہیجبد۔ موصلی سفید۔ بہمن سفید۔ بہوپھلی
مغز تخم کونچ۔ شقاقل مصری۔ گوند ڈھاک۔ موچرس۔ تخم اٹنگن۔
تخم سرداری۔ موصلی سنبھل۔ تودری سرخ۔ تودری سفید۔ میدہ لکڑی۔
گوکھرو۔ تخم قنب۔ سورنجاں شیریں۔ بوزیدان۔ طباشیر۔ دارچینی۔
سب ایک ایک تولہ۔ سلیخہ۔ صمغ عربی۔ کیسر دانہ۔ مصطگی۔
الائچی خورد۔ زنجبیل۔ عاقرقرحا۔ سب آدھا آدھا تولہ۔

تمام کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں۔

آدھا تولہ کی مقدار میں صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ کھائیں
اس کے استعمال سے ایک ہفتہ میں سرعتِ انزال کا مرض
ختم ہو جاتا ہے۔ علاوہ ازیں جریان اور ضعف باہ میں
بھی بہت مفید ہے۔

# حبِ ممسک دائمی

۲۷-

مغز جائفل- جاوتری- افیون- مازو- تخمِ اسپند- مصطگی رومی- زعفران عمدہ- ناگ کیسر- موچرس- تخ گل سپاری- چھالیہ- دانہ الاچی خورد- طباشیر- اجوائن خراسانی

تمام ادویہ ہموزن کا

باریک سفوف ہموزن لے کر لعابِ اسبغول اور لعاب بہدانہ میں گوندھ کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں۔ بطورِ علاج ایک گولی روزانہ صبح نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ ایک ماہ کا کورس ہے۔

وقتی ضرورت کے لیے ایک گولی تازہ پانی کے ساتھ کھا کر چار گھڑی کے بعد تازہ دودھ میں شکر ملا کر پئیں اور دوسری کوئی غذا نہ کھائیں۔

سرعتِ انزال کا ماناہوا معمول مطب نسخہ ہے۔

# تحفۂ بے مثال

۲۸۔ حکیم علی ضیاءاحمد

تخم جوزماثل سیاہ (4) چار ماشہ۔ موچرس دو ماشہ۔ افیون خالص دو ماشہ۔ جاوتری دو ماشہ۔ صمغِ عربی دو ماشہ۔ سم الفار دو ماشہ۔ فلفل سیاہ۔ دو ماشہ۔ آبِ برگِ بھنگ پانچ تولہ میں کھرل کر کے کالی مرچ کے برابر گولیاں بنالیں۔

مقدار خوراک ایک گولی ہمراہ پانی۔ وقتِ خاص سے دو گھنٹہ قبل استعمال کریں۔

نوٹ:

۱۔ استعمال سے پہلے کوئی مرغن غذا ضرور کھائیں۔

۲۔ اگر انزال نہ ہو رہا ہو تو کوئی ترش کھالیں۔

امساک کے لیے ایک خاص اور لاجواب نسخہ ہے۔ ہمارے ہاں اسے خاص شہرت حاصل ہے۔ نیز کمزوری باہ کے لیے بھی مفید ہے۔

# معجون محافظ

-۲۹



شہد گو بیس تولہ - روغنِ زرد آدھا سیر اور چینی ایک سیر۔

تینوں کو کڑاہی میں اچھی طرح مخلوط کر کے ہلکی آگ پر رکھیں۔ اور کفچہ سے ہلاتے رہیں - تا آنکہ یکجان ہو جائیں۔ بعدہٗ اس میں

- آرد مغز تخمِ املی (مسفوف) نیم پاؤ (بیس تولہ)
- مغز بادام شیریں مقشر (مسفوف) (پچیس تولہ)
- ثعلب مصری (مسفوف) (بیس تولہ)

ملا لیں اور ایک تا دو تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں - سرعتِ انزال کے لیے عدیم النظیر ہے - نیز زبردست مقوی باہ ہے -

# عجیب و غریب گولی

۳۰-

عاقرقرحا حسب خواہش لے کر شیر برگد میں سات بار تر و خشک کریں پھر سفوف بنالیں۔

اب جس قدر عاقرقرحا کا سفوف حاصل ہو اس کا نصف نصف وزن

۱- غنچہ نورستہ برگد

۲- غنچہ ناشگفتہ انار

سفوف کر کے ملالیں اور پھر شیر برگد میں ایک دن کھرل کر کے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں۔



## طریقہ استعمال

ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ چالیس دن کا کورس سرعت انزال کو ختم کر کے قوت باہ کو مکمل کر دے گا اور اس مریض کو کچھ کا کچھ بنا دے گا۔

# سفوف گلنار



-۲۱-

۱- سبوس اسبغول ...... ۲ تولہ
۲- مغز تخم تمر ہندی ...... دو تولہ
۳- کشتۂ قلعی ...... دو تولہ
۴- موچرس ...... دو تولہ
۵- تالمکھانہ ...... دو تولہ
۶- گوند کتیرا ...... دو تولہ
۷- صمغ عربی ...... دو تولہ
۸- تخم کاہو ...... دو تولہ
۹- گلِ انار ...... دو تولہ
۱۰- مصطگی رومی ...... دو تولہ
۱۱- بہو چھلی ...... دو تولہ
۱۲- مصری کوزہ ...... بائیس تولہ

سفوف بنا کر ایک ایک تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ کھانا سرعتِ انزال کا خاتمہ کر دیتا ہے۔

# شب رنگین

۳۲-



کشتہ شنگرف - عاقر قرحا - مغز جوز کوا - زعفران - فلفل سیاہ - ہر واحد ایک ایک تولہ -
جند بید ستر آدھا تولہ - تخم جوز ماثل سیاہ - تین ماشہ
افیون خالص - ایک تولہ

افیون کے علاوہ باقی تمام ادویہ کا باریک سفوف بنالیں - اب افیون کو تھوڑے سے پانی گھول کر باقی تمام ادویہ کا سفوف ڈال کر خوب کھرل کریں تا آنکہ تمام ذرات معدوم ہوجائیں - پھر اس میں معمولی مقدار میں شہد ڈال کر کھرل کریں - جب لبدی سے تیل ظاہر ہونا شروع ہوئے تب اس کی نخودی گولیاں بنالیں - ایک گولی بوقت ضرورت ایک گھنٹہ پیشتر دودھ سے کھائیں - ان شاء اللہ پہلی ہی خوراک ہی دل خوش کردے گی - معمول مطب اور خاص سینہ کا دفینہ نسخہ ہے -

# اکسیرِ سرعت خراسانی

-٣٣



- _ اجوائن خراسانی عمدہ

(چھے تولہ)

- _ گُلِ جوز ماثل سفید

(چھے تولہ)

- _ برگِ قنب

(چھے تولہ)

- _ تخمِ گندر

(بارہ تولہ)

اجوائن خراسانی کے علاوہ باقی تمام ادویہ کی پوٹلی بنا کر ایک کلو پانی میں پکائیں۔ ایک پاؤ پانی رہنے پر پوٹلی نکال کر پھینک دیں اور جوشاندہ میں اجوائن خراسانی ڈال کر خشک کریں بعد ہم وزن چینی ڈال کر سفوف بنائیں ۔ دو دو ماشہ صبح ہمراہ پانی اور رات کو ہمراہ دودھ دیں ۔

# ممسک فقیری

-۳۴



- مغز تخم تمر ہندی (ایک تولہ)
- مغز تخم سرس (ایک تولہ)
- عاقر قرحا عمدہ (ایک تولہ)
- اجوائن خراسانی (تین ماشہ)
- قند سفید (دس تولہ)

سفوف بنا کر ایک تا دو ماشہ وقتِ خاص سے ایک گھنٹہ پیشتر ہمراہ نیم گرم دودھ استعمال کریں اور اس معمولی نسخہ کا کرشمہ دیکھیں۔

# تعویذِ محبّت

۳۵-



★

۱- افیون (تین ماشہ)

۲- پارہ (تین ماشہ)

۳- تخم بھنگ (تین ماشہ)

۴- تخم جوز ماثل سیاہ (تین ماشہ)

۵- مصری (تین ماشہ)

۶- زعفران (تین ماشہ)

۷- مشک (چار رتی)

تمام ادویہ کو باریک پیس کر پانی کی مدد سے نخودی گولیاں بنائیں اور اوپر ورق نقرہ چڑھا لیں۔

- - - - - - - -

ایک گولی رات کو مباشرت سے تین گھنٹہ قبل ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ مگر اس روز شام کو کوئی نمکین چیز نہ کھائیں

# معجون کثیر الفوائد

۳۶-



نسخہ

---

تج - سنڈھ - کبابہ - زعفران -
جوزلوا - خولنجال - الائچی خورد - فلفل
دراز - دارچینی - مصطگی رومی - عقرقرحا
تمام ہموزن - شہد سہ چند

---

ترکیب تیاری

---

تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر شہد میں گوندھ
کر معجون بنائیں ۔ سرعت کے لئے عمدہ و اعلیٰ ہے۔

---

مقدار خوراک : دو تولہ رات کو تین گھنٹہ پیشتر
ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

# معجون لاجونتی

-۳۷



تخمِ لاجونتی پچاس گرام (پانچ تولہ) بیجبند گجراتی - اڑھائی تولہ - تخم سریالہ بیس تولہ - سمندر سوکھ پندرہ تولہ - کتیرا - گلنار - موچرس - پھلی کیکر - موصلی سفید - صمغ عربی - گل گرڈھل - مصطگی رومی - سبوس اسبغول ہر ایک - ایک تولہ آرد سنگھاڑہ اڑھائی تولہ - مصری آدھا کلو -

مصری کا قوام کریں اور تمام ادویہ کا سفوف بنا کر اس میں داخل کر کے معجون تیار کریں -

2 تولہ خوراک صبح کو ہمراہ دودھ گائے استعمال کریں - اگر کسی مریض کو بیس سال پرانا جریان کیوں نہ ہو، تین چار ہفتہ کے مسلسل استعمال سے شفائے کامل ہو جاتی ہے - مریضانِ عادتِ بد اس نسخہ کو استعمال کر کے ضرور فائدہ اٹھائیں -

# سفوفِ جامن

۳۸-



۱- مغز تخمِ کونچ - ۱ تولہ
۲- مغز تخمِ جامن - ۱ تولہ
۳- تخمِ ریحان - ۱ تولہ
۴- مغز سنگھاڑا - ۱ تولہ
۵- موصلی سفید انڈین - ۱ تولہ
۶- مصری کوزہ - ۲ تولہ

---

تمام ادویہ کا سفوف بنائیں

اور

آدھا آدھا تولہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں

جریان کو بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے۔ علاوہ ازیں سلسل بول میں بہت مفید ہے

# دشمنِ جریان

۳۹-

حکیم علی ضیاء احمد

۱- تخمِ جوز ماثل سیاہ بریاں۔
۲- بادیان دیسی بریاں۔
۳- فلفل اسود۔

تینوں ادویہ ہم وزن لے کر برابر وزن ان کا سفوف تیار کریں۔ اور اس میں ایک دوا کے وزن کا لوگنا:-

۴- چینی سفید.... ملائیں۔

بس دشمنِ جریان سفوف تیار ہے۔

مقدار خوراک اس کی ایک سے دو رتی ہمراہ پانی کھانا کھانے کے بعد سے۔

یہ نسخہ انتہائی خشک ہے۔ جریان کا جانی دشمن ہے۔

علاوہ ازیں

نزلہ و زکام، احتلام اور کھانسی وغیرہ میں بھی بہت مفید ہے۔

# سفوفِ امسٹر

۴۰۔



- ستاور۔ مغز تخمِ کونچ۔ تالمکھانہ۔ گوکھرو۔ ہر واحد ایک ایک تولہ۔
- موصلی سفید۔ بیجبند۔ اسگند ناگوری۔ ثعلب مصری۔ ثعلب دانہ۔ ہر ایک تین تین ماشہ۔
- ۔کشتہ مرجان۔ کشتہ قلعی ہر ایک آدھا آدھا تولہ
- ۔مصری کوزہ۔ چھ تولہ۔

تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔ مقدار خوراک آدھا تولہ سے ایک تولہ تک ہے۔ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

## خواص

جریان کے دفعیہ کے لیے بہت عمدہ نسخہ ہے۔

## علاوہ ازیں

احتلام اور کمزوری باہ کے لیے بھی مفید ہے۔

# حبِّ کافور

۴۱-



۱- ھلدی۔ تین ماشہ

۲- اجوائن خراسانی دو ماشہ

۳- مشک کافور۔ ایک ماشہ

---

## ترکیبِ تیاری

تینوں ادویہ کا انتہائی باریک سفوف تیار کرے شہد کی مدد سے نخودی گولیاں تیار کریں۔

## طریقہ استعمال

دو۔ دو گولیاں صبح و رات سوتے وقت ھمراہ دودھ بکری استعمال کریں۔ پانچ چھ روز میں مرض رفع ہو جاتا ہے۔

## فوائد

جریان کے لیے بہت مجرب نسخہ ہے۔ اس کے علاوہ احتلام اور سرعت کے لیے بھی بہت مؤثر ہے۔

# کشنیزی
مسکن

-۴۲



۱- اسبغول کا چھلکا..... پانچ تولہ-
۲- گوند کیترا ....... دو تولہ
۳- کشنیز ......... دو تولہ
۴- خشخاش سفید ......... دو تولہ
۵- مغز تخم تربوزی ....... دو تولہ
۶- چینی سفید ....... حسبِ ذائقہ-

یہ ایک خوراک ہے

ایک تولہ سفوف ایک پاؤ یا آدھا کلو دودھ میں جوش دے کر صبح و شام چینی ڈال کر استعمال کریں-

.........

جریان جام کے لیے بہت مجرب اور مفید ہے-

گرم اشیاء سے پرہیز لازم ہے-

# تحفۂ ہندی

-۴۳

حکیم علی ضیاء احمد

- عاقر قرحا۔
- اجوائن خراسانی۔
- مغز تخم املی کلاں

ہر واحد ایک ایک تولہ

- گڑ پرانا۔ چھے تولہ۔

---

## طریقہ تیاری

تمام ادویہ کا باریک سفوف تیار کر کے پھر اس میں گڑ مکس کریں۔ بعد اس کی آدھا آدھا ماشہ کی گولیاں بنالیں یا آدھا ماشہ کے کیپسول بھر لیں۔

## طریقہ استعمال

دو۔ دو گولیاں یا کیپسول روزانہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ جریان کے لیے بہت مفید نسخہ ہے۔ ازیں بیران سرعت اور احتلام کے لیے بھی بہت مفید ہے۔

# حبِ بزرگواری

۴۴۔



برگِ برگد زرد (جو خود بخود گر گئے ہوں) ایک دو سیر کو کچل کر ایک مٹکے میں ڈال کر پانی سے بھر کر اور ایک ہفتہ پڑا رہنے دیں۔ جب پھول جائیں تو ہاتھوں سے مل کر چھان لیں اور دوبارہ آگ پر رکھ کر گاڑھا کر لیں۔ تب اس میں مندرجہ ذیل ادویہ کا سفوف ملا کر کوٹ لیں، اور نخودی گولیاں بنالیں۔ ادویہ یہ ھیں:

موصلی سفید۔ موصلی سیاہ۔ ثعلب مصری۔
مصطگی رومی۔ طباشیر۔ دانہ الائچی خورد

---

ایک تا دو گولیاں صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

فوائد

جریانِ کہنہ کے لیے بے حد مفید ھیں۔

# حبِ جوز ماثل

۴۵-



- مغز تخم تمر ھندی -
- موچرس -

دونوں ایک ایک تولہ

- کشتہ سہ دھاتہ
- تخمِ جوز ماثل سیاہ -

دونوں تین تین ماشہ

------

تمام ادویہ کو باریک پیس کر شیر برگد میں اچھی طرح کھرل کر کے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں -

## مقدار خوراک

ایک ایک گولی صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں -

اکسیر سے بڑھ کر مؤثر ہے -

# سفوفِ عجیب

۴۶-



- بہمن سرخ
  (دس تولہ)
- کمرکس مصفّٰی
  (پانچ تولہ)
- سنگ جراحت
  (پانچ تولہ)

-------

تمام ادویہ کو کوٹ کر (علیحدہ علیحدہ) کپڑ چھان سفوف تیار کریں اور کسی صاف ڈبیے میں محفوظ رکھیں۔

مقدارِ خوراک

ایک ایک ماشہ صبح و شام یا صبح دوپہر شام پانی کے ہمراہ استعمال کریں۔

جریان کے لیے بے شک بند سفوف تیار ہے۔

علاوہ ازیں لیکوریا۔ دردِ کمر اور سیلان الرحم میں بھی مفید ہے۔

# سفوف ابیض

۴۷۔



اجزائے نسخہ

۱۔ سنگ جراحت (خام یا کشتہ)
(ایک پاؤ)

۲۔ طباشیر خضری
(ایک پاؤ)

۳۔ زہر مہرہ خطائی
(ایک پاؤ)

---

ترکیب تیاری

تینوں کا الگ الگ باریک سفوف تیار کریں اور پھر وزن کر کے مکس کر لیں۔

طریقہ استعمال

دو۔دو ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں جریان کا بہت جلد خاتمہ کرتا ہے۔

# اکسیر حیات

۴۸-

حکیم علی ضیاء احمد

صمغ عربی - صمغِ کتیرا - طباشیر - تخم خشخاش - تودری سرخ
تودری سفید - بہمن سرخ - بہمن سفید - موصلی سفید موصلی سیاہ
پوست اسبغول - بہیدانہ - تالمکھانہ - مغز پنبہ دانہ -
مغز تخمِ خیارین - آرد خستہ تمر ہندی - آرد ماش - بیج بند -
تخم سربالہ - تخم ریحان - تخمِ خرفہ - ثعلب مصری - دانہ الائچی
خورد - بج قلمی - مغز کشنیز - ریگ ماہی - اجوائن خراسانی -
ہر واحد ایک ایک تولہ - ورق نقرہ ایک دفتری کلاں -
کوزہ مصری اسّی تولہ -

سفوف تیار کریں -

ایک تولہ سفوف صبح نہار منہ ہمراہ شیر بُز استعمال کریں

یہ بالخاصہ دافع جریان ہے - علاوہ ازیں
دافعِ کثرتِ احتلام ، ممسک اور مقوی باہ ہے -

نوٹ : اس میں چند قاطع شہوت اجزاء شامل ضرور ہیں مگر
تجربہ آپ کو اعتماد پر لے آئے گا - قدرت کا عطیہ ہے

# جریانی عجیب

۴۹۔



۱۔ تخم حرمل
۲۔ تخم شلغم
۳۔ تخم تارامیرا
۴۔ تخم مولی
۵۔ تخم پیاز
۶۔ تخم گندنا
۷۔ دال چینا

تمام ادویہ ہم وزن۔
سفوف بنا کر رات کو سوتے وقت دو دو ماشہ
ہمراہ نیم گرم دودھ استعمال کریں۔
جریان ہر قسم کے لیے انتہائی مؤثر ہے۔

علاوہ ازیں

سرعتِ انزال۔ احتلام۔ عورتوں کے سیلان الرحم
اور کمیٔ دودھ کے لیے بھی انتہائی مفید ہے۔

# خاتمۂ احتلام کا خاندانی نسخہ

۵۰۔



لسوڑے کے پختہ پھل اتار کر سکھا لیں۔ سوکھنے کے بعد ان سے گٹھلیاں نکال کر پھینک دیں اور پوست کا سفوف بنا کر اس کے ہموزن اس میں چھلکا اسبغول عمدہ ملا کر رکھ لیں۔

اکسیری نسخہ تیار ہے۔

چھے ماشہ کی مقدار میں یہ سفوف شام کے وقت نہار منہ آدھ سیر بکری کے دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔ ان شاء اللہ ایک ہی ہفتہ کے اندر مرض کافور ہو جائے گا۔

یہ نسخہ ہمارا خاندانی ہے اور کئی پشتوں سے سینے میں راز کی طرح چلا آ رہا ہے۔ جب احتلام کا مریض دوائیں کھا کھا کر تنگ آ چکا ہو اور افاقہ نہ ہو رہا ہو تو اس نسخہ کو بھروسہ کے ساتھ استعمال کریں۔

ان شاء اللہ آپ مایوس نہیں ہوں گے۔

# سفوفِ اصل السّوس

۵۱-



- اصل السوس مقشّر ــــ دس تولہ
- صمغِ عربی ــــ ......... پانچ تولہ
- کتیرا ــــ ------------ دس تولہ
- سمندر سوکھ ............ دس تولہ
- مصری کوزہ ......... پینتیس تولہ

سمندر سوکھ کو کسی سوتی کپڑے میں کس کر باندھیں اور ہاتھوں سے زور سے ملیں تاکہ اس سے گرد و غبار دور ہو جائے۔ تب تمام ادویہ کا سفوف بنالیں۔

آدھا آدھا تولہ سفوف صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ کثرتِ احتلام میں از حد مفید ہے۔

علاوہ ازیں

جریان۔ پیشاب کی جلن۔ معدہ کی تیزابیت دستوں۔ خشک کھانسی اور عورتوں کے مرض سیلان الرحم میں بہت مفید ہے۔

# سفوفِ شاہ دانہ مرکب

-٥٢



(٥٢) اجزائے نسخہ

- کشنیز خشک۔
- تخم خشخاش سفید۔
- تخم عنّب۔
- دار چینی۔
- الائچی کلاں۔

ہر واحد تین تین ماشہ

- گل سپاری۔ چھے ماشہ
- چینی۔ دو تولہ

تمام ادویہ کو باریک کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور چھے ماشہ کی مقدار میں صبح وشام بکری کے دودھ کے ساتھ استعمال کریں

احتلام خواہ کیسا ہی ہو، اسے بیخ و بن سے اکھاڑ دیتا ہے۔

# اکسیر احتلام

۵۳



## نسخہ

پوست خشخاش سفید - پانچ تولہ - کشنیز خشک پانچ تولہ - سپستان خام پانچ تولہ - پوست ایلش برگد تین تولہ - مصطگی رومی دو تولہ - کشتہ قلعی نو ماشہ کشتہ نقرہ چار ماشہ - کشتہ فولاد چھ ماشہ

## ترکیب تیاری

تمام ادویہ کو علیحدہ علیحدہ کوٹ چھان کر مکس کریں اور کشتہ جات شامل کر لیں - پانچ تولہ مصری کا اضافہ بھی کر لیں -

## مقدار خوراک

آدھا تولہ سفوف ایک یا دو وقت - خاص طور پر رات کو سوتے وقت استعمال کریں - احتلام کے علاوہ جریان رقت اور سرعت کے لیے بہت مفید نسخہ ہے

# احتلامی

-۵۴



- بہمن سفید - بہمن سرخ - ثعلب مصری -
(ہر واحد ایک ایک تولہ)
- بھوسی اسبغول - صمغ عربی -
(آدھا آدھا تولہ)
- تخم تمر ہندی کلاں بریاں -
(دو تولہ)

---

چھلکا کے بغیر باقی ادویہ کا سفوف بنا لیں اور چھلکا سالم ہی اس میں مکس کر دیں -

---

صبح و رات آدھا آدھا تولہ ہمراہ دودھ گائے ایک پاؤ استعمال کریں -
احتلام کا خاتمہ ہو جاتا ہے اور مادہ منویہ شدید گاڑھا ہو جاتا ہے -

# حَبِّ حَلّاج

۵۵۔



۱۔ ........ جوزجوا ...... دوتولہ

۲۔ ......... بسباسہ ..... دوتولہ

۳۔ ......... قسط خضل .... دوتولہ

۴۔ ........ دارچینی .... دوتولہ

۵۔ ........ اسپند .... دوتولہ

۶۔ ........ کوکنار ... دوتولہ

۷۔ ...... کنجد سیاہ .... دوتولہ

۸۔ ..... شہد خالص ... حسب ضرورت

تمام ادویہ کو باریک پیس کر شہد کی مدد سے نخودی گولیاں بنائیں۔

ایک تا دو گولیاں صبح و رات سوتے وقت ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

احتلام کو زیادہ سے زیادہ دو تین دنوں میں ہی ختم کر دیتی ہیں۔

# سفوفِ گجراتی جاہرج

۵۶۔



۱۔ تخمِ کاہو۔ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ایک تولہ

۲۔ تخمِ خرفہ۔ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ایک تولہ

۳۔ خشخاس ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ایک تولہ

۴۔ مغز تخمِ کدو شیریں۔ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ایک تولہ

۵ مصری کوزہ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ چار تولہ

سفوف بنا کر ایک ایک ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

برسوں کی بیماری (احتلام) ایک ہفتہ کے استعمال سے ختم ہو جاتی ہے۔

# حبِّ ریحان

۵۷-



| | | |
| --- | --- | --- |
| ۱- | شیر برگد (ایک تولہ) | طریقہ تیاری |
| ۲- | تخمِ ریحان (دو تولہ) | تمام ادویہ کو باریک پیس کر |
| ۳- | موچرس (دو تولہ) | شیر برگد میں گوندھ کر |
| ۴- | صمغِ عربی (ایک تولہ) | چنے کے برابر گولیاں بنائیں |
| ۵- | چھلکا اسبغول (چار ماشہ) | |

دو۔دو گولیاں صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

گرمی مثانہ کو ختم کر کے احتلام آنے کو روک دیتی ہیں۔

# ۵۸۔ طلسمِ احتلام



۱۔ سلاجیت مصفیٰ ✱
(ایک تولہ)

۲۔ افیون خالص
(تین ماشہ)

۳۔ مشک کافور
(تین ماشہ)

۴۔ ورق نقرہ
(بیس عدد)

۵۔ زعفران خالص
(تین ماشہ)

۶۔ تخمِ جوز ماثل سیاہ
(ایک ماشہ)

تمام ادویہ کو باریک پیس کر آبِ برگِ بھنگ میں تر کر کے کھرل کریں اور نخودی گولیاں تیار کریں۔ ایک گولی رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ یا پانی استعمال کریں اور اس کی مسیحائی ملاحظہ فرمائیں۔

یہ ایک انتہائی کامیاب نسخہ ہے جو کبھی خطا نہیں کرتا۔

# ۵۹۔ سفوفِ بہاری



موصلی سفید۔ ...... پانچ تولہ۔
گوند چھوہارا۔ ...... پانچ تولہ۔
ثمر ببول ...... پانچ تولہ۔
فوفل ...... پانچ تولہ۔
گوند ببول ...... پانچ تولہ۔
تخم اسپند ...... پانچ تولہ۔
مغز تخم تمر ہندی کلاں ...... پانچ تولہ۔
کچلہ مدبر عمدہ ...... ایک تولہ

..................

جملہ ادویہ کا سفوف بنا کر رکھ لیں۔

مقدار خوراک

دو۔ دو ماشہ کی مقدار میں صبح و رات سوتے وقت ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

احتلام کے خاتمہ کو یقینی مجرب ہے۔

# اکسیر شقرتی

۔۶۰

# یا

# اکسیر مثلث



۱۔ مغز تخم تمر ہندی کلاں
(دو تولہ)

۲۔ طباشیر آسماء
(ایک تولہ)

۳۔ کشتہ چاندی
(آدھا تولہ)

نوٹ: اگر کشتہ چاندی کی استطاعت نہ ہو تو اس کی جگہ "کشتہ قلعی پھٹک والا" ڈال دیں۔ فوائد میں کوئی کمی نہیں ہو گی۔

سفوف بنا کر صرف ایک ماشہ کی مقدار میں صبح نہار منہ ہمراہ دودھ دیں۔ احتلام کے لیے بھروسہ کی دوا ہے۔

# مسکنِ ہندی

۶۱ -



۱- مغز تخمِ تمر ھندی.... دس تولہ

۲- تخمِ خرفہ

۳- تخمِ کاسنی

۴- خارخسک

۵- کشتہ قلعی پارے شورے والا-

۶- پوٹاشیم برومائیڈ

- ہر ایک - ایک ایک تولہ

۷- کشتہ سہ دھاتہ-

(ایک تولہ)

تمام ادویہ کا زیادہ باریک سفوف تیار کر کے کشتہ جات مکس کر لیں اور آدھا ماشہ والے کیپسول بھر لیں- احتلام اور حدت کے لیے بے مثال ہے- ایک ایک کیپسول صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں- ذکاوتِ حس کو ختم کرنے میں بے مثال ہے-

# حبّ آتش الارواح

۶۲۔



* چھوٹی چندن
(پانچ تولہ)
* فلفل سیاہ
(ڈیڑھ تولہ)
* سنبل الطیب
(ڈیڑھ تولہ)
* اسطخودوس
(ڈیڑھ تولہ)

---

تمام ادویہ کا علیحدہ علیحدہ سفوف بنا کر وزن کریں
اور یکجان کر کے حبوب بقدر دو رتی تیار
کریں۔
دو تا چار گولیاں ہمراہ بدرقہ مناسبہ استعمال کریں۔
احتلام کے خاتمہ کا یقین ہو جائے گا۔

# اکسیرِ ذکاوتِ حِس

-۶۳



صدف خام پانچ تولہ ۔مشک کافور۔ دس تولہ۔ کشتہ قلعی ایک تولہ ۔پوٹاشیم برومائیڈ آدھا تولہ۔

کافور کو صدف کے زیرو بالا رکھ کر گل حکمت کریں اور خشک ہونے پر پانچ سیر اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر نکال لیں اور صدف کو نکال کر اچھی طرح سحق کریں۔ بعدہٗ اس میں کشتہ قلعی اور پوٹاشیم برومائیڈ کھرل کر کے مکس کریں۔ تیار ہے۔

مقدار خوراک 2 رتی تک ہمراہ مکھن یا بالائی صبح و شام نہار منہ استعمال کریں۔

-------

ذکاوتِ حِس کو دور کرنے میں اس نسخہ کا ہم پلہ نسخہ استعمال میں نہیں آیا۔ دس پندرہ دن کا استعمال کافی ہوتا ہے۔

آزمائش شرط ہے۔

# سفوفِ منہاج

-۶۴



۱- تخم کاہو..........

.........پانچ تولہ

۲- کشنیز خشک.........

.........پانچ تولہ

۳- ثعلب مصری.........

.........پانچ تولہ

۴- دودھی بوٹی.........

.........پانچ تولہ

جملہ ادویہ کا سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک

پانچ پانچ ماشہ کی مقدار میں صبح و شام ہمراہ دودھ یا پانی استعمال کریں۔

احتلام اور ذکاوت حس کو احسن طریقہ سے ختم کرتا ہے۔

# اکسیر ثلاثہ

۶۵-



۱- لوبان کوڑیا ........ ایک تولہ

۲- اجوائن خراسانی ........ ایک تولہ

۳- مشک کافور ........ تین ماشہ

...........

تینوں کو الگ الگ کوٹ چھان کر سفوف بنا لیں اور آدھا آدھا ماشہ صبح و شام کھانا کھانے کے ایک گھنٹہ بعد ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

ذکاوتِ حِس کے لیے بہت مفید ہے۔

# سفوفِ سلیمی

۶۶ -



۱- برگِ کیکر ...... ۱ تولہ

۲- بیج بند ...... ۱ تولہ

۳- تخمِ سریالی ...... ۱ تولہ

۴- طباشیر نقرہ ...... ۱ تولہ

۵- ریش برگد ...... ۱ تولہ

۶- کوکنار ...... ۱ تولہ

۷- اجوائن خراسانی ...... ۱ تولہ

۸- الائچی خورد ...... ۱ تولہ

۹- پوٹاشیم برومائیڈ ...... ۶ ماشہ

---

تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں اور ایک ایک ماشہ صبح و شام ہمراہ پانی یا دودھ استعمال کریں۔ ان شاء اللہ ذکاوتِ حس کو بیخ و بن سے اکھاڑ دے گا۔

# سفوفِ فریدی

-۶۷



۱- اسگند ملٹھی

(ایک ماشہ)

۲- بیج بند

(ایک ماشہ)

۳- اجوائن خراسانی

(ایک رتی)

---

سفوف بنالیں اور ایک ایک ماشہ کی مقدار میں صبح و شام ہمراہ پانی استعمال کرائیں۔ ذکاوت حس کا مکمل خاتمہ کرتا ہے اور صحت کو مکمل طور پر بحال کرتا ہے۔

نوٹ

اجوائن خراسانی فی خوراک ایک رتی سے زیادہ نہ ہو

# رازِ کاملؒ

-۶۸



چھوٹی چندن کے بارے میں یہ ایک مصدّقہ بات ہے کہ اس کے تمام مرکبات خکاوتِ حس اور احتلام کو دور کرتے ہیں۔ چنانچہ انگریزی دوا فروشوں سے ھائی بلڈ پریشر اور جنون کے مریضوں کے لیے "چھوٹی چندن" سے بنی گولیاں عام مل جاتی ہیں۔ اس کا لاطینی نام "راؤلفیا سرپینٹینا" ہے:

(Rauwolfia Serpentina)

یہ ایک لاجواب دوا ہے۔ دیسی طریقہ سے اس کا سفوف مفرد پانچ پانچ رتی دن میں تین بار دینا پرانے مرض کو جڑ سے اکھاڑ پھینکتا ہے۔ اور کئی ماہ تک لگاتار دینے سے بھی کوئی نقصان نہیں ہوتا۔ البتہ اس کے ساتھ کشتہ مرگانگ یا قلعی دو چُٹکی دینا زیادہ مفید ہے۔

# شربتِ مسکّن ذکاوت

۶۹-

۱- صندل سفید ـ (دو تولہ)

۲- کشنیز (پانچ تولہ)

۳- اجوائن خراسانی (تین تولہ)

۴- پوٹاشیم برومائیڈ (تین تولہ)

۵- شورہ قلمی (پانچ تولہ)

۶- چینی (اسّی تولہ)

دو تولہ

*

حسبِ دستور شربت تیار کریں اور دو دو چمچ صبح و شام نہار منہ ایک آب پانی میں حل کر کے پیئیں۔

- - - - - -

ذکاوتِ حس کو ختم کرتا ہے اور پیشاب کی جلن کو بہت مفید ہے۔

# باب نمبر ٦

حکیم علی ضیاء احمد

# رقتِ منی

# سرتاجِ مغلّظات

-۷۰



۱- ثعلب مصری۔
۲- ثعلب پنجہ
۳- موصلی سفید اخلڈین
۴- گوند کتیرا
۵- چھلکا اسغول

ہر ایک پانچ پانچ تولہ

۶- مصری کوزہ - پچیس تولہ

سوائے چھلکا اسغول کے باقی تمام ادویہ کا باریک سفوف بنائیں اور چھلکا سالم اس میں شامل کر لیں۔ آدھا آدھا چمچ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

منی کو بہت گاڑھا کرتا ہے اور تمام مغلّظات کا سردار نسخہ ہے۔

# ۱۷۔ معجون مغلظ لبوبی



- بہمن سرخ۔ بہمن سفید۔ زنجبیل۔ تودری سفید۔ تخم ریحان۔ تخم بالنگو۔ گوند کیکر۔ گوند کتیرا۔ ہر ایک بیس بیس تولہ۔
- ثعلب مصری۔ خولنجاں۔ نارجیل۔ مغز بادام۔ مغز پستہ۔ مغز چلغوزہ۔ مغز فندق۔ حب القرطم۔ گاؤزبان۔ صندل سفید۔ ہر ایک دس دس گرام۔ (ایک ایک تولہ)
- دار چینی۔ بالچھڑ۔ سعد کوفی۔ کباب چینی۔ مغز جائفل۔ جاوتری۔ درونج عقربی۔ تخم گزر۔ فلفل سیاہ۔ مصطگی رومی۔ ستاور۔ ہر ایک آدھا آدھا تولہ۔
- شہد بتیس تولہ۔ چینی پینسٹھ تولہ۔

تمام ادویہ کو اچھی طرح صاف کر کے سفوف بنائیں اور چینی کے قوام میں ڈال کر معجون تیار کریں۔

آدھا آدھا تولہ صبح نہار منہ اور بوقتِ عصر ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ رقتِ منی کو انتہائی نافع ہے۔ علاوہ ازیں پیشاب جل کر آنے میں بھی بہت مفید ہے۔

# سفوف موصلین مغلظ

-۷۲



موصلی سفید۔ موصلی سیاہ۔ بہمن سفید
بہمن سرخ۔ تودری سفید۔ تودری سرخ۔
ثعلب مصری۔ موصلی سنبھل۔ تالمکھانہ۔ تخم سروالی۔
بیجبند۔ بج قلمی۔ خارخسک۔ مصطگی رومی۔
گوند چینا۔ ستاور۔ مغز تخم کونچ۔ تخم املتگن۔
مغز پنبہ دانہ۔ چھلکا اسبغول۔ کشتہ صدف
کشتہ بیضہ مرغی۔ کشتہ قلعی۔

تمام ادویہ ہم وزن

چھلکا کے علاوہ باقی تمام ادویہ کا باریک سفوف بنائیں اور چھلکا سالم شامل کر لیں۔ سفوف تیار ہے۔

چھ چھ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ مادۂ منویہ کو شہد کی مانند گاڑھا کر دیتا ہے۔

# معجون مغلّظ اسراری۔ ۔۷۳



صمغِ عربی دس تولہ۔ گوند کتیرا۔ مغز چلغوزہ۔ مغز بادام۔ مغز پستہ۔ مغز نارجیل۔ پوست خرما۔ سنگھاڑا خشک۔

ہر ایک پانچ پانچ تولہ۔

موصلی سفید دو تولہ۔ قرنفل تین ماشہ۔ شہد خالص۔ ادویہ سے سہ چند۔

---

تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر بشکل معجون بنالیں۔

ایک ایک تولہ صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ رقتِ منی کو ازبس مفید ہے۔

علاوہ ازیں۔

سرعتِ انزال اور ضعف باہ کے مریضوں کے لیے بھی بہت مفید ہے۔

## ۷۴۔ سفوف ثانیہ



تالمکھانہ۔ مغز تخم کونج۔ موصلی سیاہ۔ موصلی سفید۔ بیج بند۔ خار خسک۔ تخم اوٹنگن۔ تخ قلمی اکلیل الملک۔ چاول ساٹھی۔ تخم الحسن۔ تخم کاہو اندر جو شیریں۔ سمندر سوکھ۔ ستاور۔ مغز سنگھاڑا۔ تخم سروالی۔ پوست بیخ اونٹ کٹارا۔ ہر واحد ایک ایک تولہ۔

کشتہ نقرہ۔ کشتہ مرجان۔ کشتہ قلعی پارے شورے والا ہر واحد دو دو ماشہ۔ قند سفید تمام ادویہ کے برابر۔ سفوف بنائیں اور صبح و شام آدھا آدھا تولہ نہار منہ ہمراہ شیر گبز اگر نہ مل سکے تو شیر گاؤ کے استعمال کریں۔ پانی کی مانند منی کو بہت گاڑھا کرتا ہے۔ مولد بھی ہے اور جریان و احتلام کو بھی ختم کرتا ہے۔

# سفوفِ سہل ارزانی

۸۵-



۱- بیروزہ مصفی سات تولہ ۱۲۳ - بہمن سفید - ایک تولہ
۲- کشتہ قلعی ــــ ایک تولہ - ان | چینی: تمام کے ہم وزن
۳- ست اسبغول - "
۴- ست گلو خالص - "
۵- ست سلاجیت خالص "
۶- دانہ الائچی خورد - "
۷- تال مکھانہ - "
۸- پکھان بید - "
۹- اصل السوس - "
۱۰- برادہ صندل سرخ - "
۱۱- طباشیر نقرہ - "
۱۲- بہمن سرخ - "

سفوف بنا کر نو ماشہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ شیر بز استعمال کریں - رقیقِ منی کا کامیاب ترین اور سستا نسخہ ہے - معمولِ مطب بھی ہے

# ۷۶- کشنیزی مغلظ



۱ اصمغ عربی - (پچاس ماشہ)
۲ - اصل السوس (سو ماشہ)
۳ - کشنیز - (سو ماشہ)
۴ - سمندر سوکھ - (سو ماشہ)
۵ - مصری کوزہ - (تین سو پچاس ماشہ)

ملٹھی کو مقشر کر لیں اور سمندر سوکھ کو کپڑے میں رگڑ کر صاف کر لیں اور تمام ادویہ کا سفوف تیار کریں۔

پانچ پانچ ماشہ سفوف صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

مغلظ مادہ حیات ہونے کے علاوہ۔ اسہال۔ آنتوں کی خراش۔ معدہ کی جلن۔ خشک کھانسی اور سیلان الرحم میں بھی بہت مفید ہے۔

# ۷۷۔ معجون حیات



- تالمکھانہ۔ بیج بند۔ ہر ایک پندرہ پندرہ ماشے
- تخم اٹنگن۔ ثعلب مصری۔ شقاقل مصری۔ موصلی سفید موصلی سیاہ۔ ہر ایک تیس تیس ماشے (تین تولہ)
- بھول مکھانہ۔ مغز سنگھاڑا ہر ایک ساٹھ ساٹھ ماشے
- کمر کس نوے ماشے (نو تولہ)
- قند سفید۔ سوا سیر

تمام ادویہ کو صاف کر کے پیس کر چینی کے قوام میں ڈال کر حسبِ طریق معجون تیار کریں۔ اور آدھا آدھا تولہ صبح و شام ہمراہ نیم گرم دودھ استعمال کریں۔

زبردست مؤلد مادہ حیات ہے۔

علاوہ ازیں

مغلظ، دافع جریان، دافع احتلام۔ مقوی باہ، دافع سیلان الرحم اور نافع دردِ کمر ہے۔

# ۷۸۔ سفوف ثلاثہ



۱۔ مغز تخم کونچ۔ دس تولہ
۲۔ ستاور۔ دس تولہ
۳۔ مغز سنگھاڑا۔ دس تولہ
۴۔ مصری کوزہ۔ تیس تولہ
۵۔ شیر گائے۔ حسبِ ضرورت

---

پہلی تین ادویہ کا آٹا بنا کر شیر گائے میں گوندھیں۔ بعدہ مٹی کے توے پر ہلکی آنچ پر اس روٹی کو ہر دو طرف سے پکائیں۔ جب اچھی طرح پک کر خشک ہو جائے تب مصری کوزہ کے ساتھ باریک سفوف تیار کریں۔

آدھا آدھا چمچ درمیانہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ مولدِ منی لاثانی ہے۔

# سفوفِ گجراتی قلمی

۷۹۔



۱۔ مغز تخمِ کرڑ ...... تین تولہ

۲۔ کنجد سیاہ ...... دو تولہ

۳۔ تخمِ خشخاش ...... پونے دو تولہ

۴۔ مغز تخمِ بنولہ ...... ڈیڑھ تولہ

۵۔ تج قلمی ...... ڈیڑھ تولہ

۶۔ اندر جو شیریں ...... ڈیڑھ تولہ

۷۔ دار چینی ...... آدھا تولہ

۸۔ مصری کوزہ ...... تمام ادویہ کے ہموزن

تمام ادویہ کو کوٹ چھان کر سفوف بنائیں اور ایک تولہ سفوف کھا کر اوپر سے گائے کا دودھ پئیں جس میں چند چھوہارے جوش دیے گئے ہوں۔ زبردست مولد منی اور مقوی باہ ہے۔

# مولّد و مغلّظ منی

۸۰-

| | |
|---|---|
| ۱- چھلی ببول خام - | پوست بیخ اونٹ کٹارا ۱۳- |
| ۲- لسوڑہ خام - | تمام ادویہ ہم وزن |
| ۳- دودھی خورد - | ۱۴- چینی سب کے برابر- |
| ۴- کونپل درخت برگد - | ........ |
| ۵- تالمکھانہ - | سفوف بنا کر |
| ۶- قرفہ - | سات سات ماشہ کی مقدار |
| ۷- موصلی سفید - | میں گائے کے دودھ کے ہمراہ |
| ۸- موصلی سیاہ - | استعمال کریں - بہترین |
| ۹- گوکھرو خورد - | مولد منی اور مغلظ منی |
| ۱۰- بیجبند - | ہے - |
| ۱۱- ثعلب مصری | |
| ۱۲- سورنجاں شیریں - | |

# دوائے مزید منی

۸۱۔



پیاز سفید سو عدد کو پاک صاف کر کے ایک پتیلہ میں ڈال کر اوپر دودھ اس قدر ڈالیں کہ چار انگل اوپر رہے۔ اس کے بعد اسے آگ پر رکھیں جب پیاز گل جائیں تو اتار لیں اور سرد ہونے پر پیاز کے ہم وزن گھی دیسی اور شہد خالص کا اضافہ کر کے پکائیں۔ جب قوام پر آجائے تو اس میں شقاقل اور خولنجاں پانچ پانچ تولہ اور دس ماشہ کوشت چھان کر ملا کر گوندھیں۔

"تیار ہے"

ایک ایک چمچہ خورد صبح و شام ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

منی اور قوتِ باہ کے پیدا کرنے میں بے عدیل ہے۔

# ۸۲۔ سیل رواں



- زیرہ سفید۔ تخم سرداری۔ تالمکھانہ۔ کرکس سنگھاڑا۔ تخم بید۔ سناور۔ سنگ جراحت۔ گوکھرو۔ طباشیر
(ہر ایک تین تین تولہ)
- تخم اٹنگن۔ مغز تخم تمر ہندی۔ گوند کیترا۔ گوند کیکر۔ تخم لاجونتی۔ الائچی خورد۔
(ہر ایک دو دو تولہ)
- موصلی سفید۔ موصلی سیاہ۔ ثعلب مصری۔
(ہر ایک۔ ایک ایک تولہ)
- مصری کوزہ چالیس تولہ۔

تمام کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں اور آدھا آدھا تولہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ منی کی قلت کو بخوبی پورا کرتا ہے۔

# ۸۳- حلوۂ قلتِ منی



۱- نشاستہ گندم - چونتیس تولہ
۲- آرد نخود ـ ... بارہ تولہ
۳- آرد برنج ـ - - - - "
۴- تخم خرفہ - - - - - - "
۵- مغز بادام شیریں مقشر - - - - "
۶- مغز فندق - - - - - - "
۷- مغز پستہ - - - - - "
۸- تودری سفید - - - - - تین تولہ
۹- تودری سرخ - - - - - "
۱۰- مصری کوزہ ـ - - - - ادویہ کے ہم وزن
۱۱- گھی دیسی - - - - ادویہ کے ہم وزن-

بطریق معروف حلوہ بنا کر پانچ تولہ روزانہ استعمال کریں-
منی کو پیدا کرنے میں اپنا ثانی نہیں رکھتا-

# ۸۴۔ اُمید اَفزاء

تخم سرس۔ موچرس۔ ثعلب مصری۔ گوندکیکر۔ تخم حیات۔ تخم بھنڈی۔ موصلی سفید انڈین۔ ہر ایک پانچ تولہ۔ چھلکا اسبغول دس تولہ۔ مصری تیس تولہ۔



سوائے چھلکے کے باقی تمام ادویہ کا سفوف بنائیں اور چھلکا سالم شامل کرلیں۔ دو تا تین ماشہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ ۱۰ آس دودھ کے استعمال کریں جس میں دو ماشہ تازہ ادرک رگڑی گئی ہو

**نوٹ:** ہر خوراک میں کشتہ جست چار رتی شامل کرکے استعمال کریں تو نتائج ہفتوں کی بجائے دنوں میں ملیں گے۔ مادہ منویہ میں کرم ہائے منی کا سو فیصدی کامیاب اور مجرب علاج ہے۔

# ۸۵۔ معجز نما کھیر



چھلکا اسبغول = (انڈین)

حسبِ ضرورت چھلکا اسبغول عُمدہ قسم کا لے کر اسے باریک پیس کر رکھ لیں۔

اب چھے ماشہ کی مقدار میں یہ چھلکا لے کر اس کی آدھا کلو دودھ میں حسبِ ضرورت چینی ملا کر رات کو کھیر بنا کر رکھ دیں: اور صبح نہار منہ اسے تناول فرمائیں۔

دو تا تین ماہ کا کورس ہے۔ ان شاء اللہ جرثومہ منی کی کمی پوری ہو جائے گی اور امید بر آئے گی۔

نوٹ

اس نسخہ کو معمولی نہ سمجھیں بڑا کامیاب اور آزمودہ ہے۔

# لبوب ہمہ صفت

-۸۶



خشخاش سفید ۔ مغز بادام شیریں ۔ تیس تیس تولہ ۔ خولنجاں زنجبیل ۔ شقاقل مصری ۔ پچیس پچیس تولہ ۔ تخمِ انگن ۔ تخمِ خرفہ تخمِ گزر ۔ مغز تخمِ کدو شیریں ۔ مغز تخمِ خربوزہ ۔ مغز تخمِ تربوز مغز تخمِ خیارین ۔ پندرہ پندرہ تولہ ۔ تودری سُرخ دس تولہ مغز چلغوزہ پانچ تولہ ۔ چینی اڑھائی سیر

تمام ادویہ کا باریک سفوف بنالیں ۔ اب چینی کی چاشنی تیار کرکے اس میں تمام لبوب مسفوفہ ڈال کر مثلِ معجون لبوب تیار کریں ۔ مقدار خوراک ایک چمچ ہے ۔ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں ۔

## فوائد

ا ۔ افزائشِ کرمِ منی کے لیے لاجواب نسخہ ہے ۔

علاوہ ازیں

جریان ، احتلام ۔ رقت ، سُرعت ، ضعف ۔ لاغریِ بدن ، حدتِ مثانہ ، ہاتھ پاؤں کی جلن اور ضعف باہ کے لیے مفید ہے

# ۸۷۔ سفوفِ زرد چوب

ہلدی گنڈی ۔گل مدار خشک ۔ دونوں ہم وزن ۔ باریک سفوف تیار کر کے آدھا ماشہ والے کیپسول بھر لیں۔

## طریقہ استعمال

دو کیپسول صبح دو کیپسول شام کو کھانا کھانے کے بعد ہمراہ نیم گرم دودھ استعمال کریں۔

## فوائد

منی میں پائے جانے والے پیپ کے جراثیم جنہیں (Pus Cells) کہا جاتا ہے ، کے خاتمے کے لیے تیر بہدف نسخہ ہے ۔علاوہ ازیں پھیپھڑوں سمیت بدن سے تمام عفونتوں کو ختم کرتا ہے۔ESR کو بھی کم کرتا ہے۔

## نوٹ

اگر دورانِ استعمال مریض دل گھبرانے کی شکایت کرے تو اُسے ساتھ ساتھ سیب کھانے کی ہدایت کریں۔

# ۸۸۔ معجون زعفرانی خاص

۱۔ عاقرقرحا۔ پانچ تولہ
۲۔ سنڈھ۔ پانچ تولہ
۳۔ خولنجاں۔ پانچ تولہ
۴۔ دارچینی۔ پانچ تولہ
۵۔ بداری کند۔ پانچ تولہ
۶۔ مغز بنولہ۔ پانچ تولہ
۷۔ گوند کتیرا۔ تین تولہ
۸۔ تخم گندنا۔ تین تولہ
۹۔ قرنفل۔ دو تولہ
۱۰۔ زعفران۔ آدھا تولہ
۱۱۔ شہد۔ ایک سیر

حسب دستور ادویہ کو بار یک کوٹ چھان کر شہد میں ملا کر معجون تیار کریں۔ اور کسی صاف برتن میں ڈال کر محفوظ کر لیں



مقدار خوراک اس کی نو ماشہ صبح و شام نہار منہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ جنسی پٹھوں پیدا کرنے میں بے عدیل ہے۔ نیز مقوی محرک اور مغلظ بھی ہے۔

# سفوفِ افزائش

۸۹۔

ہڑملی چھے تولہ کو لغدہ برگِ اکائی ایک سیر کے درمیان دے کر دس سیر جنگلی اوپلوں کی آگ دیں۔ سرد ہونے پر ہڑملی کا وزن کریں اور سفوف بنالیں۔

اب ہڑملی کے وزن کے برابر وزن

- بیخ بدھارا۔ • ثعلب مصری۔
- موصلی سنبھل۔
- تالمکھانہ بریاں۔
- مصطگی رومی۔



سفوف کر کے اس میں ملالیں۔ اب تمام وزن کے برابر ''کوزہ مصری ملاکر سفوف تیار کریں۔ آدھا آدھا تولہ صبح نہار منہ اور رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ استعمال کریں۔ کرم منی مضبوط اور طاقتور ہوجاتے ہیں۔ کافی عرصہ کے استعمال سے کرم ہائے منی از سرِ نو پیدا ہوجاتے ہیں۔ بہت مجرب ہے۔

# ایک کامیاب و مکمل نسخہ مردانہ بانجھپن



۹۰۔

پہلے پندرہ دن

بیروزہ خام مصفیٰ ایک تولہ۔ پھٹکڑی سفید بریاں
ایک تولہ۔ کشتہ طوطیا۔ ایک ماشہ
یکجان کر کے سب سے چھوٹے کیپسول بھر لیں اور
ایک ایک کیپسول صبح و رات کھانا کھانے کے بعد ہمراہ
دودھ استعمال کریں۔ اس سے پیپ کے جراثیم مر جائیں گے۔
پندرہ دن کے بعد ایک تا تین ماہ
مغز سنگھاڑا خشک۔ موصلی سفید انڈین۔ ثعلب مصری۔
شقاقل مصری۔ مغز ملیٹھہ دانہ
تمام ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔
ایک تولہ سفوف کی آدھا کلو دودھ میں رات کو
کھیر پکائیں اور صبح نہار منہ اس پر کشتہ چاندی
۴ (چار) چاول اور کشتہ مرجان ایک رتی چھڑک کر
تناول فرمائیں۔ کورس ایک تا چھ ماہ۔

# حِنائی

۹۱-

حکیم علی ضیاء احمد

اجزائے نسخہ

- ہلدی گنڈی خالص (3 تولہ)
- برگِ مہندی مصفّی (تین تولہ)
- تر کھجور عمدہ (دس تولہ)

تینوں ادویہ کا باریک سفوف تیار کریں اور آدھا ماشہ والے کیپسول بھر لیں۔

دن میں دو مرتبہ استعمال کرنے سے ای ایس آر کم، پس سیلز ختم، جسمانی اورام دور اور تعدیہ کو ختم کرتا ہے۔

# سفوفِ خراطین

۹۲-



- خراطین - (مصفّیٰ)
  (دس تولہ)
- جوہرِ خصیہ
  (دس تولہ)
- لسان العصافیر
  (دس تولہ)

---

تینوں کا باریک سفوف تیار کریں اور آدھا آدھا ماشہ والے کیپسول بھر لیں۔

---

دو دو کیپسول دن میں تین مرتبہ اس دودھ سے ہمراہ لیں جس میں ایک ماشہ دارچینی ابالی گئی ہو۔ دودھ ایک پاؤ ضرور ہونا چاہیے۔

مردانہ بانجھ پن کا اکسیر علاج ہے۔

# سفوفِ حیات

۹۳۔



تخمِ سرس۔ موچرس۔ ثعلب مصری۔ گوند کیکر
تخمِ حیات۔ تخمِ بھنڈی۔ موصلی سفید انڈین۔ ہر واحد
پانچ پانچ تولہ۔ چھلکا اسبغول دس تولہ۔ مصری
کوزہ۔ تیس تولہ

سوائے چھلکا اسبغول کے باقی تمام ادویہ معہ مصری کے باریک سفوف تیار کریں اور اس میں چھلکا سالم مکس کر لیں۔ تیار ہے۔

دو تا تین ماشہ سفوف میں آدھی رتی کشتہ جست ملا کر صبح و شام نہار منہ ایک پاؤ گائے کے اس دودھ کے ہمراہ استعمال کریں جس میں دو گرام (دو ماشہ) تازہ ادرک ابالی گئی ہو۔ ان شاء اللہ مہینوں کی بجائے دنوں میں فائدہ کرتا ہے۔ کرم خدائے منی کی افزائش کے لیے سو فیصد کامیاب نسخہ ہے۔

علاوہ ازیں رقت سرعت اور جریان میں کامیاب ہے۔

# ایک ضروری نوٹ بابت مردانہ بانجھ پن



زمانۂ حاضر میں مرد حضرات اولاد نہ ہونے کی صورت میں اپنی بیویوں کو ہی ذمہ دار گردانتے ہیں۔ حالانکہ مرد حضرات بھی اس مرض کا اکثر شکار ہو جاتے ہیں۔ اس میں کوئی امر مانع نہیں ہے کہ مرد بھی اپنا طبی معائنہ کرالیں۔ منی میں کئی طرح کے نقائص پیدا ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا مرد حضرات اپنی اَنا کے خول سے باہر نکل آئیں۔ اولاد کی نعمت سے محروم رہنا اَنا سے بھی زیادہ خطرناک ہے کیونکہ جب بندہ اولاد سے مایوس ہو جاتا ہے تو اسی دکھ میں ہی گھل گھل کر مر جاتا ہے۔

اس کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ تشخیص کے بعد مرد یا بیوی میں سے ایک کا ہی علاج کروانا ہوتا ہے جس میں نقص ہو اور خرچہ بچ جاتا ہے۔

# باب نمبر ۹

## ذکاوت، سرعت اور جلق و ضعف اعصاب

## کا

# بیرونی علاج

# طلائے رمان

۹۴-



چھلکا انار۔ گودا انار۔ (قندھاری) گل انار ہر ایک دس دس تولہ کو ایک سیر پانی میں جوش دیں۔ جب پانی ایک پاؤ رہ جائے تو چھان کر اس میں میٹھا تیل ایک پاؤ ڈال دیں اور دوبارہ آگ پر رکھیں۔ جب پانی جل جائے اور اس کے علاوہ صرف تیل ہی رہ جائے تو اس میں مندرجہ ادویہ انتہائی باریک شدہ ملا کر اس قدر گھوٹیں کہ طلاء تیار ہو جائے :- ادویہ یہ ہیں:۔ جائفل۔ جاوتری۔ عاقرقرحا۔ زعفران کشمیری۔ بیر بہوٹی ہر واحد تین تین ماشہ۔

رات کو سوتے وقت عضو پر مالش کر کے روئی یا کپڑا لپیٹ دیں تاکہ سرد ہوا نہ لگ جائے۔ پندرہ دن لگاتار استعمال کرنے سے عضو میں بہت سختی پیدا ہو گی اور اس کا ڈھیلا پن ختم ہو جائے گا۔ نیز پستان کی سختی کے لیے بھی بہت مفید ہے۔

"نوٹ"

یہ طلاء موسم برسات اور موسم گرما میں استعمال نہ کریں

# ۹۵۔ طِلائے مجمَل

- روغنِ سانڈہ ۔ ا تولہ
- روغنِ بیضہ مرغی ۔ ا تولہ۔
- بیر بہوٹی ۔۔۔ آدھا تولہ

روغنیات میں بیر بہوٹی ڈال کر ہلکی آگ پر رکھیں جب بیر بہوٹی جل جائے تو اتار کر چھان لیں اور اس میں



- زعفران ۔ تین ماشہ
- جاوتری ۔ تین ماشہ
- لونگ ۔ تین ماشہ
- عاقر قرحا ۔ تین ماشہ
- مغز جائفل ۔ تین ماشہ

ڈال کر اس قدر کھرل کریں کہ ذرات معدوم ہو کر مرہم کی طرح طلاء بن جائے ۔ قضیب کے جملہ نقائص مثلاً کجی، کوتاہی، لاغری اور سُستی کو دُور کرتا ہے۔

# طلائے عروسک

۹۶-



- روغنِ جمال گوٹہ۔
- روغنِ بیضہ مرغی۔

دونوں ایک ایک تولہ

- روغنِ بیر بہوٹی۔
- روغنِ دارچینی۔
- روغنِ لونگ۔
- روغنِ سانڈہ۔
- روغنِ جائفل۔

پانچوں دو۔ دو تولہ

تمام روغنوں کو مکس کر کے رکھ لیں۔ طلاء تیار ہے۔ حسبِ دستور استعمال کریں۔

کجی۔ کوتاہی۔ لاغری اور سستی کے لیے ایک عمدہ اور بے ضرور طلاء ہے۔ نیز تمام بیرونی عوارضات کے لیے مجرب ہے۔

# طلائے مسیّتہ

۹۷-

- خراطین خشک ...
  (ایک تولہ)
- جونک خشک -
  (تین عدد)
- تخمِ اٹنگن -
  (ایک تولہ)
- آب ادرک -
  (پانچ تولہ)
- آب پیاز .....
  (پانچ تولہ)-
- تیل سرسوں -
  (پانچ تولہ

حشفہ اور سیون کو چھوڑ کر مالش کریں - روزانہ رات کو تا ہفتہ دو ہفتہ یہ عمل کریں اور سرد پانی سے عضو کو بچائیں - زبردست مقوی طلاء تیار ہے -



تمام اشیاء کو تیل میں ڈال کر آگ پر رکھ کر جلائیں - جب جل جائیں تو تیل کو چھان کر محفوظ رکھیں -

# طلائے معظّم

۹۸۔



۱۔ زعفران ۔۔۔۔۔۔ چھے ماشہ
۲۔ عقر قرحا ۔۔۔۔۔۔ تین ماشہ
۳۔ ملفل دراز ۔۔۔۔۔۔ تین ماشہ
۴۔ دارچینی ۔۔۔۔۔۔ تین ماشہ
۵۔ مغز جائفل ۔۔۔۔۔۔ ایک دانہ
۶۔ الائچی خورد ۔۔۔۔۔۔ تین ماشہ

---

تمام ادویہ کو انتہائی باریک پیس کر سفوف تیار کریں اور بوقت ضرورت اپنے ہی لعاب دہن میں گوندھ کر لیپ کریں اور صبح گرم پانی سے دھو ڈالیں۔ کوئی پھنسی وغیرہ اور درد نہ ہوگا۔ تمام تکالیف دور ہوں گی۔ نیز ایک ماشہ ہمراہ دودھ خوراکی بھی استعمال کریں۔ حیران کردے گا۔

# طلائے مثانہ

۹۹-



افیون - خانہ زنبور - خون خرگوش - خون مینڈک - عطرِ فتنہ - کافور دیسی - شہد خالص ہر ایک برابر وزن -

خوب سحق کر کے کھلے منہ والی شیشی میں بند کر کے محفوظ رکھیں -

اعلیٰ درجہ کا ملذذ اور ممسک طلاء ہے - اس کی تعریف احاطہ تحریر میں نہیں لائی جا سکتی یہ خاص سینہ کا راز اور معمول مطب ہے -

فریقین مدہوش ہو جاتے ہیں - اس کا پتہ استعمال کرنے پر معلوم ہو گا -

تمام اشیاء صاف ستھری ہوں - خون تازہ لیا جائے - اجزاء نہایت سہل الحصول ہیں -